پس خدا کی نعمتوں کو یاد کرو۔ تاکہ تم کامیاب ہو جاؤ۔ (القرآن)

# کامیابی اور نجات

# کیسے ممکن ہے؟


## نسیم عباس



زیر اہتمام

## مکتبہ انوار الثقلین

بمقام اٹھر

تحصیل پنڈ دادنخان (ضلع جہلم)

# "کامیابی اور نجات کیسے ممکن ہے؟"

جو شخص بھی روز قیامت پر ایمان رکھتا ہے بلاشبہ وہ ابدی سعادت اور نجات و کامیابی کا متمنی ہے۔ قرآن مجید نے کامیابی اور نجات کے یہ راستے معین کیے ہیں، ذیل میں اس چیز کو واضح کرنے کیلئے بعض آیات کی جانب اشارہ کیا جاتا ہے۔

**تقویٰ:**

ناتقو اللہ یا اولی الالباب لعلکم تفلحون (سورۃ المائدہ آیت نمبر ۱۰۰)

ترجمہ: اے اہل عقل اللہ سے ڈرو اور تقویٰ اختیار کرو۔ تا کہ کامیاب رہو۔

**خدا کی راہ میں جہاد:**

**یا ایھا الذین آمنوا تقو اللہ وابتغوا الیہ الوسیلۃ وجاھدوا فی سبیلہ لعلکم تفلحون** (سورہ المائدہ آیت ۳۵)

ترجمہ: اے اہل ایمان تقویٰ اختیار کرو اور اس کے (قرب کے) وسیلے کی جستجو میں رہو۔ اور اس کی راہ میں جہاد کرو۔ تا کہ تم کامیاب ہو جاؤ۔

**ثابت قدمی اور ذکر خدا:**

**یا ایھا الذین آمنو اذا لقیتم فاثبتوا واذکروا للہ کثیراً لعلکم تفلحون** (سورہ الانفال آیت نمبر ۴۵)

ترجمہ: اے ایمان والو! جب تمہارا دشمن سے آمنا سامنا ہو تو ثابت قدمی کا مظاہرہ کرو اور خدا کو بہت یاد کرتے رہو تا کہ تم کامیاب ہو جاؤ۔

**امر بالمعروف ونہی عن المنکر**

**ولتکن منکم امة یدعون الیٰ الخیر و یامرون بالمعروف و ینهون عن المنکر واولئك هم المفلحون** (سورہ ال عمران آیت ۱۰۴)

ترجمہ:- اورتم میں سے لوگوں کا ایک گروہ ایسا ہونا چاہئے جو (لوگوں کو) نیکی کی طرف بلائیں اچھے کاموں کا حکم دیں اور برائی سے روکیں اور ایسے لوگ کامیاب ہونگے۔

**شکر نعمت:**

**فاذکروا الاء الله لعلکم تفلحون** (سورہ اعراف آیت نمبر ۶۹)

ترجمہ: پس خدا کی نعمتوں کو یاد کرو۔ تا کہ تم کامیاب ہو جاؤ۔

**عبادت اور کارِ خیر:**

**یا ایها الذین امنوا ارکعو واسجدوا واعبدو ا ربکم وافعلوا الخیر لعلکم تفلحون** (سورہ حج آیت نمبر ۷۷)

ترجمہ: اے اہلِ ایمان اپنے رب کی بارگاہ میں رکوع کرو، سجدے کرو اور اس کی عبادت کرو اور نیک عمل انجام دو، تا کہ تم کامیاب ہو جاؤ۔

گناہ سے توبہ:

**وتوبوا الی اللّٰه جمیعاً ایها المومنون لعلکم تفلحون،** (سورہ نور آیت ۳۱)

ترجمہ: اے اہلِ ایمان! تم سب خدا کی بارگاہ میں توبہ کرو۔ تا کہ تم کامیاب ہو جاؤ۔

# نسیم عباس کے دیگر کتابچے

ایذا رسانی قرآن واهلبیتؑ کی نظر میں

آزمائش

فرامین حضرت امام علی رضا علیہ السلام

کامیابی اور نجات کیسے ممکن ہے؟

خواہشات نفسانی قرآن کی نظر میں

صبر وشکر

ہم سب مجرم ہیں؟

انفاق فی سبیل اللہ

استحکام پاکستان کے تقاضے

صِلہ رحم

شیطان کا انٹرویو

پستی کے عمیق گڑھوں میں گرنے کے اسباب

دہشت گردی کی نرسریاں دینی مدارس۔۔۔۔۔۔؟

## مکتبہ انوار الثقلین بمقام اتھر

تحصیل پنڈ دادنخان (جہلم)